صد سالہ یوم پیدائش

خاکے

# محمد حسن عسکری

## شخص و عکس

مرتبہ:
اشتیاق احمد

عکس
AKSPUBLICATIONS

# محمد حسن عسکری

## شخص و عکس

مرتبہ

اشتیاق احمد

عکس

AKSPUBLICATIONS

اس کتاب کا کوئی بھی حصہ مصنف یا ادارہ عکس پبلی کیشنز سے باقاعدہ تحریری اجازت کے بغیر کہیں بھی شائع نہیں کیا جا سکتا، اگر اس قسم کی کوئی بھی صورتِ حال ظہور پذیر ہوتی ہے تو قانونی کارروائی کا حق محفوظ ہے۔


| | |
|---|---|
| کتاب | محمد حسن عسکری: شخص و عکس |
| مرتبہ | اشتیاق احمد |
| سن طباعت | 2019ء |
| تعداد | 500 |
| قیمت | 500 |

عکس

AKSPUBLICATIONS
Ground floor Mian Chamber3 - Temple Road
Ph:042-37300584,Cell # 0304-2224000, 0348-4078844
E-mail:publications.aks@gmail.com

جناب سلیم احمد

کے نام

# فہرست



☆☆☆

# پیش لفظ

محمد حسن عسکری کے حوالے سے شائع ہونے والی تصنیفات اور تالیفات میں ان کی ادبی بالخصوص تنقیدی سرگرمیوں کو موضوع بنایا گیا ہے۔ زیرِ نظر مجموعے میں پہلی بار عسکری صاحب کی شخصیت سے متعلق مطبوعہ تحریروں کو مدوّن صورت میں پیش کیا جا رہا ہے۔ عسکری صاحب کے بارے میں زیادہ خاکے ان کے انتقال کے بعد تحریر کیے گئے۔ ان خاکوں کے مطالعے سے اردو کے بعض ادیبوں کے برعکس بحیثیتِ مجموعی قابلِ قدر انسانی صفات سے مُتّصف شخصیت سامنے آتی ہے۔ بعض خاکوں میں عسکری صاحب کے سوانحی کوائف اور مزاج سے متعلق معلومات کی فراہمی کے علاوہ ان کی فراواں تنقیدی بصیرت کو بھی نمایاں کیا گیا ہے۔ اس ضمن میں سجاد باقر رضوی، شمیم احمد اور ضمیر علی بدایونی کے خاکے طور مثال پیش کیے جا سکتے ہیں۔ سب سے طویل خاکہ ڈاکٹر آفتاب احمد کا ہے۔ اس خاکے کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اس میں عسکری صاحب کی زندگی کے نسبتاً کم نمایاں، جذباتی پہلو کو بھی سلیقے سے بیان کیا گیا ہے۔

معروف اشاعتی ادارے "عکس" کے منتظمین محمد فہد صاحب اور محمد نوفل صاحب، عسکری صاحب سے خصوصی عقیدت رکھتے ہیں۔ ان کی اس عقیدت کا عملی اظہار عسکری صاحب کے جنم دن کے سو سال پورے ہونے کی مناسبت سے چند اہم تصانیف کی اشاعت کی صورت میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

زیرِ نظر تالیف کی اشاعت کے لیے مَیں محمد فہد صاحب اور محمد نوفل صاحب کا ممنون ہوں۔

اشتیاق احمد
گورنمنٹ اسلامیہ کالج، قصور
۱۲ رنومبر، ۲۰۱۹ء

- عسکری صاحب کی طبیعت سیمابی تھی۔ خوب سے خوب تر کی تلاش میں ذہن ابھی یہاں ابھی زقند بھر کے وہاں۔ سو لگاؤ بے اعتبار سے تھے۔ جانے کب کسی لکھنے والے پر ریجھ جائیں اور کب اس سے آنکھیں پھیر لیں۔

(انتظار حسین)

- عسکری کی طبیعت کا ایک خاصہ یہ بھی تھا کہ وہ جو کام بھی کرتے پوری دل جمعی سے کرتے اپنے ذہنی سفر میں جس طرف بھی نکل جاتے پورے ذوق وشوق اور انہماک سے اس راہ پر چلتے اور نئی نئی سرزمینوں کا کھوج لگاتے رہتے ان کے دل میں اشیا کی حقیقت تک رسائی حاصل کرنے کی بے اندازہ طلب تھی۔

(ڈاکٹر آفتاب احمد)

- عسکری صاحب کا بے پایاں انکسار انہیں کسی معروف معنوں میں ''شخصیت'' نہیں بننے دیتا تھا۔ انہیں نہ کسی نے پھوٹ کر بہتے دیکھا نہ کسی سے لڑتے جھگڑتے۔ وہ اپنی تحریر میں کتنا بھی اشتعال کیوں نہ دلاتے ہوں انھوں نے کسی مجمع عام یا مجمع خاص میں کبھی کوئی تماشا نہیں لگایا۔

(مظفر علی سیّد)

- عسکری صاحب ایک عظیم اُستاد تھے۔ انھوں نے ساری زندگی اس عظیم اور موقر پیشے کے لیے وقف کردی۔ ان کی شفقت اور محبت طالب علموں کو گرویدہ بنالیتی تھی وہ طالب علموں کی مدد مختلف طریقوں سے کرتے تھے۔

(ڈاکٹر عبادت بریلوی)

- یورپ کے اعلیٰ فنی وفکری رجحانات سے اردو کو جتنا زیادہ آشنا اکیلے عسکری صاحب نے کیا اتنا تو ان کے پورے دور کے لکھنے والوں نے نہیں کیا۔

(ڈاکٹر سجاد باقر رضوی)

- عسکری صاحب مشرق کی وہ واحد آواز ہیں جنھوں نے تصور اور حقیقت کے دونوں طرف کوئی گھپلا روا نہیں رکھا۔

(شمیم احمد)

عکس

AKSPUBLICATIONS

Ground Floor Mian Chamber 3-Temple Road,Lahore.

Ph:042-37300584,Cell # 0300-4827500-0348-4078844

E-mail:publications.aks@gmail.com

